یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک

رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

JULY 2017

GOLDEN YEARS 70

آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت ®

لاہور




اوجِ شمس

اوجِ زہرہ

انسان (روابط) جنات

احوالِ سلطنتِ معصومین
سفرنامہ زیارات مقامات مقدسہ
عراق و ایران
مولف
ابوالعون
ناشر
ماہنامہ آئینہ قسمت لاہور




حالات کی ناہمواری کا شکار؟

ASTROLOGY FOR ALL

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی ®

آئینہ قسمت لاہور

آفاقی علوم کا علمبردار

جلد نمبر 70 | July 2017 | شمارہ نمبر 4

بانی ادارہ منعم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرۃ العزیز

جانشین خاندان زنجانیہ عالیہ

شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ

مڈل ایسٹ 7000 روپے

انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے

یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے

امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے

سالانہ چندہ 750 روپے

لائف ممبر شپ 9000 روپے

لائف ممبر شپ 1000 ڈالر For 12 Years






## رمضان المبارک میں تہجد کا عمل

2 رکعت نفل توبہ کے پڑھیں اور اس کے بعد 40 مرتبہ یا 121 مرتبہ یا 313 مرتبہ اول و آخر درود شریف پڑھیں اور یہ دعا کہیں: اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ فَاغْفِرْلِیْ

اور یہ تصور کرنا ہے کہ میں دنیا کا سب سے بڑا گناہ گار ہوں اور میں اللہ کے سامنے بیٹھا ہوں گناہ گار بن کر۔۔۔ تن من سے اللہ سے مانگتا ہے اور صرف اسی سے۔ مانگتا ہے توبہ سے مانگتا ہے عصیان سے۔ مانگتا ہے اور اپنے گناہوں پر ندامت کرتا ہے اور اپنے گناہ بخشواتے ہیں دنیا کی کوئی مشکل ہو اس کا بھی تصور کریں۔





کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2

54660 بلمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ لاہور

Ph: 042-35752277 - 35872277

Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی راولپنڈی 19-A جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب / آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ

PH: 051-8732742 051-8732764

کاشانہ زنجانی نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ آرام باغ روڈ، کراچی-74200

Ph: 021-32217544




سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس ریلوے روڈ، لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

# حمد

صبا اکبر آبادی

ہر طرف کائنات میں تم ہو
صرف بزمِ حیات میں تم ہو

کچھ نہ تھا کائنات میں تم تھے
کچھ نہیں کائنات میں تم ہو

ہر عدم ہر وجود تم سے ہے
یعنی ہر نفی ہر ثبات میں تم ہو

اور کچھ بھی نظر نہیں آتا
میں ہوں یا کائنات میں تم ہو

حق و باطل نہیں ہیں ایک مگر
کعبہ و سومنات میں تم ہو

عکس ہیں حسنِ ذات کے ہی صباؔ
گم جہانِ صفات میں تم ہو



# نعت

میرے لب پر حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی باتیں
تیرگی میں ہیں نور کی باتیں

سب سے اچھا ہے بس حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا نام
سب سے اچھی حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی باتیں

کر مدینے کی بات اے واعظ
چھوڑ حور و قصور کی باتیں

ذکرِ احمدؐ سے ہے بیاں روشن
نور کے لفظ نور کی باتیں

لبِ آدم سے تا مسیح رہیں
آپ ہی کے ظہور کی باتیں

بے کہے سب وہ جانتے ہیں صباؔ
اس دلِ ناصبور کی باتیں

## منقبت

چمن میں پھول بنتا ہے کلی کا
حکومت جس نے ٹھوکر میں لٹائی

جو ہے فرزند زہراؑ و علیؑ کا
یہ خاصہ ہے سخی ابن سخی کا

سلیقہ سیکھ لو گر بندگی کا
ہر ایک مشکل میری آساں ہوئی ہے

سکوں مل جائے تم کو زندگی کا
لیا ہے نام جب ابن علیؑ کا

جو ظلم و جور سے روکے کسی کو
تکلّم سیکھ لو اُن سے ہی مظہرؔ

یہی تو کام ہے رب کے ولی کا
حسن ہیں آئینہ خلق نبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا



## پاکستان میں جاری دہشت گردی کے ساتھ اب معاشی دہشت گردی

# 2017ء نئی عالمی لیڈر شپ عالم اسلام اور پاکستان

رمضان کریم کے بابرکت مہینے سے قبل ریاض سعودی عربیہ میں 39 اسلامی ممالک کانفرنس ٹرمپ کی صدارت میں منعقد ہوئی اسلامی ممالک کے حالات اس نہج پر پہنچ چکے ہیں کہ مسلم ممالک یمن، ایران کے خلاف متحد ہیں۔ اور مزے کی بات یہ ہے کہ مدد مانگی جارہی ہے یہود ونصاری اور ہندو قوم سے دجالی اسرائیل کی عالمی مسلمانوں کے خلاف بالادستی سے قبل سعودی عرب جس کا شمار دنیا کے امیر ممالک میں ہوتا ہے۔ صہونی سازشوں کا مکروجال امریکہ کو موقع فراہم کررہا ہے کہ وہ عربوں کی پونجی پر ہاتھ صاف کرلے زنجانی جنتری 2017ء میں ہم نے دنیا اور پاکستان میں ایک نئی لیڈرشپ کے ابھرنے کی پیش گوئی کی تھی۔ تب تک دُنیا انجان تھی کہ وحدہو لا شریك کے ماننے والے یوں ایک دوسرے کے جانی دشمن بن سکتے ہیں۔ عالم اسلام کے مرکز سعودی حکمرانوں نے یہ پیش گوئی ٹرمپ کو مسلم ممالک کے خلاف کانفرنس بلا کر درست کردی۔ حال ہی میں ایک مسیحی خاتون اسکالر لکھتی ہیں ''امریکی صدر نے دو مذاہب کے مراکز کے دورے کئے ہیں، ایک سعودی عرب جو کہ مسلمانوں کا مرکز ہے اور دوسرا ویٹی کن سٹی جو کہ ہمارا ہے۔ ہمارے (ویٹی کن سٹی) مرکز سے برداشت اور امن کی بات کی گئی اور ہمارے رہنما نے امریکی صدر کو دنیا میں پائیدار امن کیلئے کردار ادا کرنے کا مشورہ دیا۔ اسلامی دنیا کے مرکز (سعودی عرب) سے عدم استحکام اور بدلے کی بات کی گئی اور امریکی صدر کو جنگوں میں تعاون کی یقین دہانی کرائی گئی۔ ہمارے (ویٹی کن سٹی) مرکز سے دنیا میں ہونے والی موسمیاتی تبدیلیوں اور اس کے نتیجے میں وقوع پذیر ہونے والے مسائل کی نشاندہی کی گئی، جبکہ اسلامی مرکز (سعودی عرب) سے ایک سو بلین ہتھیاروں کا سودا کیا گیا اور وہ ہتھیار دوسرے اسلامی ملک پر استعمال کی غرض سے خریدے گئے۔ ہمارے (ویٹی کن سٹی) مرکز سے غربت کے خاتمے اور سماجی انصاف کی ضرورت پر زور دیا گیا، جبکہ اسلامی مرکز (سعودی عرب) سے امیروں کو امیروں نے امیرانہ تحائف دینے کے باوجود اسلامی دنیا میں عدم استحکام، غربت سے دوچار شہریوں کو بری طرح نظرانداز کیا گیا اور نہ ہی ان افراد کے متعلق کوئی بات کی گئی جو اسلامی دنیا میں جنگوں سے بری طرح متاثر ہیں۔ کیا یہ فرق ایسا ہے کہ جسے آسانی سے نظرانداز کردیا جائے۔'' ہمارے لئے لمحہ فکر یہ ہے کہ لیڈرشپ قائم تو ہوئی مگر اسلامی ملک میں اسلام ہی کے خلاف شام، فلسطین، کشمیر، برما میں چھائے مظالم اور پاکستان کی قربانیوں کا کسی نے ذکر نہیں کرنے دیا۔ پاکستان میں قانونی سیاسی حالات جس جگہ پہنچ گئے ہیں۔ 2017ء یہاں بھی مستقبل قریب میں نئی لیڈرشپ ابھرتی دکھائی دیتی ہے۔ اسکا ابھی ہم سب کو انتظار ہے۔ ایک سوچے سمجھے منصوبے کے تحت مصر، لیبیا، افغانستان، عراق، شام کی تباہی کے بعد اب ایران پاکستان اور قطر کے خلاف صہونیوی پراکسی وار شروع کردی ہے۔ چھ عرب ممالک نے قطر سے ناطہ توڑ لیا ہے۔ ایران حالیہ دہشت گردی سے 12 جانیں جاچکی ہیں۔ یہ سبھی ٹرمپ سعودی دورے کا نتیجہ ہے۔ مسلم ممالک میں نئی پھوٹ کی ابتداء ہے۔ پاکستان میں جاری دہشت گردی سے ایک لاکھ انسانی جانوں کا نذرانہ پیش کیا جاچکا ہے۔ اور ابھی یہ سلسلہ جاری ہے۔ پاکستان میں ترقی کے نام پر ملک قرضوں میں ڈبویا جارہا ہے اور موجودہ حکومت کے وزیر خزانہ پاکستان کو دیوالیہ پن کی طرف لے جارہے ہیں۔ دہشت گردی سے بھی زیادہ ملکی معیشت کے خلاف دہشت گردی کی جارہی ہے۔ پاکستان کو دیوالیہ مملکت بنانے کی سازشیں جاری ہیں۔ ایسا ہوا تو ہمارے۔ دفاعی عسکری اخراجات متاثر ہونگے۔ اسکا مطلب ہمارے ایٹمی دفاعی نظام کو براہِ راست متاثر کرنے کی سازشیں جاری ہیں۔ فرمانِ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے کہ ایک زمانہ ایسا آئے گا جب دُنیا ظلم سے بھر جائیگی۔ تب دنیا میں عدل قائم کرنے کے لئے ہمارا بیٹا (مہدیؑ) ظہور فرمائے گا۔ دُنیا میں ظلم بڑھ جانے سے ہمیں اشارے مل رہے ہیں کہ امام زمانہؑ کا اب جلد ظہور ہونے والا ہے۔ وہ دُنیا کو عدل سے بھر دیں گے ہم سب مسلمانوں کو انکے ظہور کی صبح وشام دُعا کرتے رہنا چاہیے۔

دُعا گو:۔ سید مصّور علی زنجانی

# عالمی وسیاسی پیشنگوئیاں جولائی 2017ء

**زائچہ نیومون** — 6 سرطان 10 — بحساب ویدک

24 جون 2017ء اسلام آباد بوقت 07 بجکر 30 منٹ

- 1
- 2
- 3: شمس 8.41، قمر 8.41، مریخ 18.43، عطارد 11.46
- 4
- 5: راہو 1.21
- 6: مشتری 19.25
- 7
- 8: زحل 29.46
- 9
- 10
- 11: کیتو 1.21
- 12: زہرہ 24.7

**زائچہ فل مون** — 17 اسد 12 — بحساب ویدک

9 جولائی 2017ء اسلام آباد بوقت 09 بجکر 06 منٹ

- 1
- 2: زہرہ 10.29
- 3: مریخ 28.33، شمس 23.3
- 4: عطارد 11.33
- 5: راہو 0.29
- 6: مشتری 20.23
- 7
- 8: زحل 28.44
- 9: قمر 23.3
- 10
- 11: کیتو 0.29
- 12

**زائچہ نیومون:**۔ طالع برج سرطان کا زائچہ جس میں قران شمس وقمر بارہویں ہمراہ پانچویں دسویں کا حاکم مریخ بھی یہاں اور عطارد بارہویں، بارہویں کا ہی مالک ہو کر یہاں بیٹھا ہے۔ ادھر دوسرے خانہ مال میں راہو کی دم کیتو آٹھویں ہونے سے ملکی خزانہ بیرون ملک ایک بار پھر سود یا نفع کی مد میں ملک سے باہر جانے لگے۔ یوں معلوم ہوتا ہے کہ 2018-2017ء نواز حکومت نے جو قومی بجٹ قوم کے سامنے پیش کیا۔ اس میں ملکی خزانہ میں آمدن کم اخراجات دوگنے تگنے پاکستان میں جاری دہشت گردی ردالفساد کے علاوہ پاکستان کو دیوالیہ کرانے کیلئے ملک دشمن قوتیں (اسرائیل، امریکہ، بھارت) وزیر خزانہ کی معرفت ملکی معیشت کا جنازہ نکال کر سالانہ 366 ارب روپے کا سود چڑھا دیا ہے۔ پاک افواج جو ملکی سرحدوں کے ساتھ اندرون ملک بھی دہشت گردوں کے خلاف سربہ کفن ہے اور پاکستان کے ایٹمی جوہری اداروں کی بھی نگہبان ہے۔ ہماری ناقابل تسخیر عسکری قوت پر موجودہ حکومت اپنے دور اقتدار میں قرضوں کا گراف دوگنا تگنہ کر دیا ہے۔ پاکستان میں کوئی ایک بھی ذہین شخص نہیں جسے وزیر خارجہ بنایا جاتا اور بیرون ملک سے آنے والی سیاسی معاشی، یلغار کا مقابلہ کر پاتا۔ حالیہ سعودی عرب کانفرنس میں پاکستان کی قربانیوں اور مقبوضہ کشمیر پر ظلم وبربریت عالم اسلام سپر پاور کی نظروں سے پوشیدہ ہے۔ آسمانی کونسل پر ستاروں کی کمزوری مستقبل کی آگاہی دیتی ہے کہ بھارت کو پاکستان سے نمٹنے کے لئے تیار کیا جارہا ہے۔ عالمی سازش کے تحت پاکستان کو دیوالیہ کرنے کی سازشیں تیزی سے جاری ہیں۔ سی پیک منصوبہ پاکستانی ترقی یا پھر قرضوں کا جال ہے۔ سی پیک کے ساتھ ضروری ہوگا کہ پاکستان چین جنگی دفاعی معاہدہ بھی عمل میں لایا جائے پاکستان میں پہلے ہی بجلی، پانی، تعلیم، صحت کے مسائل بڑھتے جارہے ہیں زائچہ نیومون میں کوئی ایک ستارہ بھی اُمید کی کرن نہیں دکھا رہا ہے شمس قمر مریخ عطارد بارہویں نحس گھر نویں عدلیہ کا حاکم تیسرے وبال یافتہ زحل آٹھویں نحس گھر کا مالک ہو کر پانچویں میڈیا کے زہرہ چوتھے کا مالک ہو کر دسویں وبال یافتہ راہو دوسرے کیتو آٹھویں اندرون ملک سیاسی بے چینی سماجی اخلاقی قدروں میں کمی الیکٹرانک میڈیا چینل کی آپس میں جنگ عام پبلک کے ذہنوں کو منتشر کرنے کی سازشوں کا حصہ بن سکتا ہے۔ 22 کروڑ کے پاکستان میں صبح سے شام کوئی ایک اچھے کام کی میڈیا شاذ ونادر ہی تعریف کرتا ہے۔

**زائچہ فل مون:**۔ نیومون کے مقابلے میں فل مون کا یہ زائچہ قدرے بہتر معلوم ہوتا ہے۔ ملکی معیشت کی کمزوری اپنی جگہ خانہ مال کا مالک عطارد بارہویں نحس گھر میں ہونے سے عوام پر غیر ملکی قرضوں کا بوجھ بڑھے طالع کا حاکم شمس گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر ہمراہ مریخ ہونے سے مفید قانون سازی ہو۔ سربراہ مملکت کے حق میں بحث اور قانون پاس کرائے جانے کی سیاسی کوششیں ہوں۔ زہرہ تیسرے اور دسویں کا مشترکہ حاکم ہو کر دسویں گھر سعد ہونے کے سبب اندرون ملک عوامی سیاسی تقریبات میں اضافہ ہو حکمران اور اپوزیشن دونوں ہی جلسے جلوس کنونشن منعقد کریں۔ تاہم حکمران جماعت جلسے جلوس آئندہ ہونے والے الیکشن کی تیاری کے طور پر بھرپور انداز سے کرے۔ زحل کا قیام چوتھے ہونے سے مرکز اور صوبوں کے مابین بجلی پانی مالی حقوق کے حق میں سیاسی ماحول کشیدہ رہیگا۔

**دیگر ممالک:**۔ شام، عراق، افغانستان میں داعش کی بڑھتی ہوئی کارروائیوں کی کمر ٹوٹ جائے گی۔ افغان پاک سرحدی علاقوں میں داعش طالبان سرگرمیاں جاری رکھیں۔ سعودیہ میں مشترکہ اسلامی ممالک کی جنگی مشقیں جاری رہیں۔ ایران کے خلاف خفیہ جنگی سازشیں پراکسی فورسز کے استعمال میں اضافہ خطہ کے لئے خطرناک ثابت ہو۔ روس امریکہ کی تعلقات کی بحالی کے لئے سفارتی کوششیں جاری رہیں۔ چین خطہ میں اپنی معاشی سیاسی عسکری برتری مسلسل بڑھاتا رہے۔

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء 02 جولائی 21 بجکر 59 منٹ، خاتمہ 05 جولائی 10 بجکر 07 منٹ تک رہے گی۔ دوم ابتدا 30 جولائی 05 بجکر 22 منٹ، خاتمہ یکم اگست 17 بجکر صفر منٹ پر ہوگا۔ اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔



از تحریر: سیّد انور فراز، کراچی

# وزیراعظم ابتداء ھی سے حالات کی ناھمواری کا شکار کیوں؟

## زائچہء حلف کی خرابیوں پر اور آنے والے مہینوں کی سختیوں پر ایک نظر

**جولائی اور اگست خاصے تشویش ناک مہینے ہوسکتے ہیں جن میں لیلائے اقتدار کو خطرات ہوں گے اور صورت حال کسی نئے الیکشن کے لیے سازگار ہوگی**

سال 2017ء کے آغاز پر ہی ہم نے موجودہ سال کے حوالے سے جو تجزیہ پیش کیا تھا، اس میں اس سال کو انتخابات کا سال قرار دیا تھا کیوں کہ پاکستان کے زائچے میں سیارہ زہرہ کا دور اصغر جاری ہے، زہرہ الیکشن کے عملی انعقاد، فوج اور بیوروکریسی، عدالتی کارروائی، اختلاف رائے اور تنازعات سے متعلق ہے، چوں کہ موجودہ سال کا عدد ایک ہے لہٰذا اس سال کو ایک نئے آغاز کا سال بھی قرار دیا ہے، چنانچہ سیاست میں اختلاف اور تنازعات کا جو بازار گرم ہے وہ کسی سے ڈھکا چھپا نہیں ہے، عدالتی کارروائی بھی نتیجہ خیز رہی ہے اور مزید جاری ہے یعنی جے آئی ٹی سپریم کورٹ کے ایک تین رکنی بینچ کی نگرانی میں کام کرے گی تاکہ باقی تین جج حضرات کو کسی حتمی فیصلے تک پہنچنے میں مدد ملے، اگر تین میں سے ایک جج بھی باقی دو جج حضرات سے متفق ہوگیا تو یہ فیصلہ نواز شریف صاحب کی وزارت اعظمی کے لیے زہر قاتل بن سکتا ہے۔ اپنے اسی مضمون میں ہم نے جو جنوری کی ابتدا میں میں شائع ہوا تھا اور زنجانی جنتری 2017ء میں بھی نومبر 2016ء میں شائع ہوا تھا، عرض کیا تھا کہ ”15 اپریل کے بعد نت نئے مسائل سر اٹھائیں گے، نئے تنازعات کا کوئی پنڈورا بکس کھل کر عوامی توجہ حاصل کرے گا، سیاسی اور فوجی حلقوں کے درمیان کوئی نئی کشمکش شروع ہوسکتی ہے، اس کے علاوہ حادثات و سانحات کے حوالے سے بھی نئے خطرات پیدا ہوسکتے ہیں“۔

ہمارے اندازے کے مطابق 15 اپریل سے جس نوعیت کے مسائل پیدا ہوئے ہیں وہ حکومت کے لیے مزید درد سر بن چکے ہیں، سیاسی اور فوجی حلقوں کے درمیان بھی کسی حد تک کشیدگی آچکی ہے اور اس کی وجہ ڈان لیکس سے متعلق معاملات ہیں، اس کے علاوہ خارجہ پالیسی کے مسائل بھی فوج اور حکومت کے درمیان اطمینان بخش نہیں ہیں، ڈان لیکس کا معاملہ بہر حال کسی نہ کسی طور طے ہوگیا ہے لیکن ایسٹرولوجیکل نظرات و اثرات کے تحت اسے اطمینان بخش نہیں سمجھا جاسکتا کیوں کہ زائچہء حلف میں اور پاکستان کے زائچے میں راہو کیتو کی پوزیشن بہر حال ایسی نہیں ہے جسے نظر انداز کیا جاسکے لہٰذا اس امکان کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا کہ اگر ایک مسئلہ نمٹ گیا ہے تو دوسرا مسئلہ پیدا نہ ہو۔ آخر وزیراعظم نواز شریف صاحب کو ابتدا ہی سے ایک نہایت سخت اور صبر آزما صورت حال کا سامنا کیوں کرنا پڑ رہا ہے؟

ہمارے قارئین کو یاد ہوگا کہ 5 جون 2013ء کو شام 05:44 pm اسلام آباد میں جب وزیراعظم نے حلف لیا تھا تو زائچہء حلف کا تجزیہ کرتے ہوئے ہم نے عرض کیا تھا کہ یہ ایک ناموافق وقت تھا، بہتر ہوگا کہ وزیراعظم دوبارہ کسی بہتر وقت پر حلف اٹھائیں کیوں کہ حلف کا زائچہ نہایت خراب اثرات کا حامل ہے اور ایسا ہی ہوا۔ حلف کے وقت اسلام آباد کے افق پر طالع عقرب تقریباً 3 درجہ طلوع تھا، شمس اور مریخ کے علاوہ تمام سیارگان منحوس گھروں میں تھے، ہم نے عرض کیا تھا کہ 13 اگست 2014ء تک اس حکومت کا ہنی مون پیریڈ ہے، اس کے بعد جو مسائل و مشکلات شروع ہوں گے، وہ ختم ہونے کا نام نہیں لیں گے، چناں چہ ایسا ہی ہوا، 14 اگست 2014ء سے عمران خان اور ڈاکٹر طاہر القادری حکومت کے خلاف میدان عمل میں آگئے تھے اور پھر اب تک کی صورت حال دہرانا ہم ضروری نہیں سمجھتے لیکن آئندہ مہینوں کے حوالے سے تھوڑے سے تجزیے کی اجازت دیجئے۔

زائچے میں سیارہ زہرہ کا دور اکبر جاری ہے، حلف کے اس زائچے میں زہرہ بارھویں گھر کا حاکم ہوکر آٹھویں گھر میں بیٹھا ہے، گویا منحوس گھر کا حاکم ایک منحوس گھر میں مزید منحوس ہوگیا ہے، فنکشنل پیریڈ راہو کا 13 اکتوبر 2015ء سے جاری ہے جو 13 اکتوبر 2018ء تک جاری رہے گا، راہو زائچے کے بارھویں گھر میں ہے لہٰذا ایک فطری منحوس مزید منحوس ہوگیا ہے، اس طرح دور اکبر اور دور اصغر دونوں کے حاکم سیارے نہایت منحوس اثر ڈال رہے ہیں اور یہ

(بقیہ صفحہ نمبر 32 پر)



تبصرہ کتاب

# ''احوالِ سلطنت معصومین علیہ السلام''

ملنے کا پتہ:- 1: جامعۃ الزہرآء سلام اللہ علیہا: بقیۃ اللہ ٹاؤن چونگی امر سدھو چندرائے روڈ لاہور
2: A-1241 سنٹرل پارک ہاؤسنگ سکیم فیروز پور روڈ لاہور

ابوالعون کی قلم سے زیارات مقدسہ کا روح پرور سفر نامہ، زیارات مقدسہ عراق، ایران جانے والوں کیلئے ایک دلچسپ گائیڈ بک

کتاب ''احوال سلطنت معصومین علیہ السلام'' ۔آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ بظاہر تو یہ سفرنامہ ہے ملک عراق اور ایران کا اصل میں یہ سیاحت نامہ ہے اس سلطنتِ بیکراں کا جس کی نظیر پوری کائنات میں نہیں ملتی۔ جو دُنیادار افلاطونوں اور ارسطوؤں کے تخیل میں نہیں آسکتی۔ علم جغرافیہ کے ماہرین جس کی سرحدوں کا تعین نہیں کر سکتے۔ ریاضی دان جس کی شان وشوکت کا اندازہ نہیں لگا سکتے۔ عالی دماغ دانشور جس کے مقام و مرتبہ تک پہنچ نہیں سکتے۔ اس سلطنت کے حکمران برگزیدہ ترین ہستیاں ہیں۔ وہ مرضات اللہ کے مصداق ہیں۔ وہ خالقِ کائنات کے سب سے زیادہ قریب ہیں۔ وہ وہی کرتے ہیں جو اللہ چاہتا ہے۔ ان کے وسیلے سے مانگی گئی دُعا کبھی رد نہیں ہوتی۔ ان کی سلطنت کی سیاحی دلوں کو منور کر دیتی ہے۔ ان سے وابستگی روح کو بالیدگی عطا کرتی ہے۔ انکی قربت مومن کو تقویٰ وتوکل جیسی دولت سے مالا مال کر دیتی ہے۔ ان کی مملکت کے خزانے بہت وسیع ہیں۔ اس مملکت کے فرمانروا جود وسخا کا منبع ہیں۔ ان کے در سے کبھی کوئی خالی نہیں آتا۔ راقم کو ہشت آئمہ معصومین علیہ السلام کی مملکت کی سیاحی کا شرف حاصل ہوا۔ ہمارا قافلہ 51 زائرین پر مشتمل تھا۔ مجھے یقین ہے کہ ان میں سے کوئی زائر بھی وہاں سے نامراد نہیں لوٹا ہے۔

عراق اور ایران سفرِ زیارت پر روانگی سے قبل راقم کا یہ کتاب لکھنے کا ارادہ تھا۔ لیکن جب پہلے روز امام اوّل علی ابن ابی طالب علیہ السلام کی درگاہ عالیہ میں پہنچے اور وہاں پر دیگر ممالک خاص طور پر ایران اور عراق کے زائرین کا معیارِ عقیدت و مؤدت قریب سے دیکھنے کا موقع ملا تو ہم پاکستانی زائدین کی کم مائگی کا شدت سے احساس ہوا۔ راقم نے اسی لمحہ فیصلہ کر لیا کہ اپنی بساط کے مطابق سلطنت معصومین علیہ السلام کی سیاحت کا احوال ضرور سپرد قلم کروں گا۔ میرے نزدیک معصومین علیہ السلام کے مقام و مرتبہ سے حقیقی آگاہی اور زیارات کے اغراض و مقاصد سے واقفیت ہی ایک زوار کو معصومینؑ کے قریب کر سکتی ہے ورنہ اجمیر شریف اور پاکپتن شریف کے زواررون اور نجف و کربلا کی زیارت کرنے والوں میں کوئی فرق نہیں رہ جاتا کیونکہ ولایت کا سرچشمہ والئ نجف ہیں جبکہ ہدایت کا منبع ذات حسین ابنِ علیؑ ہیں۔ حدیثِ پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے کہ:۔

اِنَّ الْحُسَیْنَ مِصْبَاحُ الْهُدٰی وَسَفِیْنَةُ النَّجَاةِ

بے شک حسین علیہ السلام ہدایت کا چراغ اور نجات کی کشتی ہیں

نجف اور کربلا کی زیارت کا سفر صرف حاجات کی تکمیل کا ذریعہ نہیں ہے بلکہ یہ حق وصداقت کا راستہ ہے۔ یہ ہدایت یافتہ ہو جانے کا راستہ ہے۔ یہ گناہوں سے چھٹکارا پا جانے کا راستہ ہے۔ لٰہذا جو بھی کلمہ گو ظلمتوں میں گھرا ہوا نور ہدایات کیلئے سرگرداں ہے اور حق کا متلاشی ہے اسے ایک دفعہ کربلا و نجف ضرور جانا چاہئے۔ امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ اگر جنتِ ارضی کا نظارہ کرنا چاہتے ہو تو ایک دفعہ کربلا ضرور جانا۔ زیارات پر روانگی سے قبل کچھ احباب نے چند ایک کتب بابت زیارات اور سفرنامے ہدیۃً پیش کئے تھے۔ سفرِ زیارت کے دوران ان سے بہت استفادہ کیا۔ یہ کتابیں لکھنے والے مصنفین دو طرح کے ہیں اوّل وہ جو علمائے کرام ہیں۔ انکی کتابیں اعمال زیارات اور ادعیہ کا مجموعہ ہیں۔ یہ کتابیں تالیف کرنے والے علماء کرام اور مراجع عظام ہمارے سر کا تاج ہیں۔ ان کی تالیفات یقیناً زواررون کے لئے ہدایت نامہ کی حیثیت رکھتی ہیں۔ اور زیارات کے ادب و آداب پر بہترین روشنی ڈالتی ہیں۔ دوسری قسم کے مصنفین کی کتابیں محض سفرنامے ہیں جس میں ہوٹلوں کے محل وقوع، قیام وطعام کی اقسام اور شاہراہوں کی کیفیات بیان ہوئی ہیں۔ یہ کتابیں بھی یقیناً قابل قدر ہیں۔ ہر معصوم امام کی درگاہ عالیہ کی زیارت کے دوران راقم نے شدت سے محسوس کیا کہ ایسی کتاب کا ہونا بھی از بس ضروری ہے۔

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ جولائی 2017ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔
قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی ابتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جا سکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2017ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظراتِ سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر بھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 01`09`16`24 | جنوب مغرب 02`10`17`25 | جنوب 03`11`18`26 | مغرب 04`12`19`27 |
| شمال مغرب 05`13`20`00 | شمال مشرق 06`00`21`28 | مشرق 07`14`22`29 | شمال 08`15`23`30 |

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا رِجَالُ الْغَیْبِ وَیَا اَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَۃِ اَعِیْنُوْنِیْ بِقُوَّۃٍ وَّانْظُرُوْنِیْ بِنَظْرَۃٍ یَا رُقَبَاءُ یَا نُقَبَاءُ یَا نُجَبَاءُ یَا اَبْدَالُ یَا اَوْتَادُ یَا قُطْبُ یَا غَوْثُ اَعِیْنُوْنِیْ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا باره کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

**تربیع شمس مشتری:** اس نحس وقت کی ابتداء 5 جولائی 4 بجکر 25 منٹ، مکمل نظر 6 جولائی 7 بجکر 43 منٹ اور خاتمہ نظر 7 جولائی 11 بجکر 7 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین کو مشکلات میں مبتلا کرنے کیلئے اگر اشد ضروری ہو تو سورۃ لہب کے خالی البطن نقش کو ساعت زحل یا مریخ میں لکھ کر احاطہ قبور میں دفنائیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۸۵ | ۲۸۸۶ | ۱۴۵۵ |
| ۲۴۲۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۴۰۱ |
| ۲۹۱۶ | ۱۹۴۰ | ۹۷۰ |

**تسدیس عطارد زہرہ:** اِس سعد وقت کی ابتداء 6 جولائی 8 بجکر 41 منٹ، مکمل نظر 7 جولائی 18 بجکر 18 منٹ اور خاتمہ نظر 9 جولائی 6 بجکر 36 منٹ پر ہوگا۔ اِن اوقات میں کسی کو اپنی زُلف کا اسیر کرنے، اعمالِ محبت، منگنی، شادی، دوستی الغرض سبھی نیک کام انجام دے سکیں۔ سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش سے فیض حاصل کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۱۹۹۸ | ۳۳۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۴ |
| ۲۰۹۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۹۳۹۹۰ |
| ۲۵۱۹۹۳ | ۱۶۷۹۹۲ | ۸۳۹۹۶ |

**تسدیس عطارد مشتری:** اس سعد وقت کی ابتداء 14 جولائی 9 بجکر 19 منٹ، مکمل نظر 15 جولائی 1 بجکر 45 منٹ اور خاتمہ نظر 15 جولائی 18 بجکر 28 منٹ پر ہوگا۔ ترقی و علم و ہنر اور بااثر صاحب علم افراد کی تسخیر کیلئے سورۃ یوسف کا خالی البطن نقش باپرہیز لکھ کر پاس رکھیں۔

(نقش اُوپر دیا جا چکا ہے)

**تثلیث زہرہ مشتری:** اس سعد وقت کی ابتداء 18 جولائی 1 بجکر 41 منٹ، مکمل نظر 19 جولائی مکمل نظر 1 بجکر 8 منٹ اور خاتمہ نظر 20 جولائی صفر بجکر 36 منٹ پر ہوگا۔ حصول دولت و محبت اور مطلوبہ جگہ شادی کیلئے سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش سے فیض حاصل کریں۔

(نقش پہلے دیا جا چکا ہے)

**تثلیث عطارد زحل:** اِس سعد وقت کی ابتداء 19 جولائی 7 بجکر 36 منٹ، مکمل نظر 20 جولائی صفر بجکر 15 منٹ اور خاتمہ نظر 20 جولائی 17 بجکر 13 منٹ پر ہوگا۔ برائے حل المشکلات ہر قسم نقش نادعلیؑ باپرہیز لکھ کر گلے میں پہننا نیک ہے۔




**قران شمس مریخ:** جدید علم نجوم میں اِس سعد نظر کی ابتداء 24 جولائی صفر بجکر 51 منٹ، مکمل نظر 27 جولائی 5 بجکر 56 منٹ اور خاتمہ نظر 30 جولائی 10 بجکر 41 منٹ پر ہوگا۔ اپنے بچوں کی ہمت و حوصلہ بڑھانے کیلئے اسمِ اعظم ''یا قوی'' کا نقش لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ یاقوی | ۱۴ یاقوی | ۱۱ یاقوی | ۸ یاقوی |
| ۱۲ یاقوی | ۷ یاقوی | ۲ یاقوی | ۱۳ یاقوی |
| ۶ یاقوی | ۹ یاقوی | ۱۶ یاقوی | ۳ یاقوی |
| ۱۵ یاقوی | ۴ یاقوی | ۵ یاقوی | ۱۰ یاقوی |

**مقابلہ زہرہ زحل:** اس نحس وقت کی ابتداء 24 جولائی 19 بجکر 4 منٹ، مکمل نظر 24 جولائی 19 بجکر 54 منٹ اور خاتمہ نظر 30 جولائی 10 بجکر 41 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین مرد و زن میں فتنہ و فساد کیلئے اگر اشد ضروری ہو تو سورۃ مائدہ کی آیت کا نقش لکھ کر احاطہ قبور میں دفنائیں۔



ترقی، رزق، ترقی عہدہ، بلندی مرتبہ، سیاسی وسماجی کامیابی، مقدمات اور دشمنوں پر غلبہ، تسخیر سلطنت، فتوحات، خلقت پر بزرگی، تسخیر قلوب، مرادِ حکام اعلیٰ، عروج وترقی، شان وشوکت

# مختصر تعارف لوح اوجِ شمس

از تحریر: منور حسین مٹھے شاہی، اسلام آباد

اوجِ شمس کا وقت 11 جولائی 2017ء 07:33 تا 12 جولائی 2017ء 08:44

اس کی سعادت سے خوشحالی، حصول مال، دولت، خوش نصیبی، عیش وعشرت، عزت، برکت، فتح، تسخیر سلطنت، فتوحات، ناموری، خلقت پر بزرگی، سیارہ شمس میں روحانیت، جذبہ انسانیت، ترقی رہائی از قید، فتح یابی ہر مقابلہ، حفظ و امان، تحفظ از جادو وسحر ٹونہ، تحمل مزاجی، شفاء امراض، حصول اولاد، حوصلہ جرأت یہ سب اس کے ادنیٰ اثرات ہیں۔ (ستارہ شمس کے متعلقہ روزگار اور کام) سرکاری دفاتر کے متعلقہ کام، حاکم، منیجر، زیورات کا کاروبار، بینک کاری، صدارت، وکیل، قانوندان، لکڑی کا کاروبار، سنار، تجارت، لیڈر شپ وغیرہ

## ستارہ شمس کا حلیہ

لمبا قد، کشادہ کندھے، گول سر، چوڑا منہ، خوبصورت بال، بزرگی سر، سیاہ داڑھی، دراز گردن، سید دانت، گندمی رنگ، منہ پر تل یا موکے کا نشان، سیاہ چشم، پیوستہ ابرو، کشادہ پیشانی، گھنگھرالے بال، جواں عمر، خوبصورت، بھاری آواز۔

## ستارہ شمس کے امراض

غلبہ صفراء، امراض جگر، دل، دماغ، تپ گرم، سرسام، بے ہوشی، یرقان، درد گلو، درد چشم، درد دندان، درد سر، اختلاج، قلب، پرشیئی دماغ، تپ صفراوی، کم بال، زکام۔

## ستارہ شمس کی غذائیں

خوش ذائقہ روٹی، طعام شیریں، بادام، پکوڑے نخود، پلاؤ بریانی، گوشت، دال نخوں گوشت مرغ وبکری، پلاؤ امرود، سیب، باجرہ روٹی، گوشت ہرن۔

## بخور شمس

عود، صندل سرخ، زعفران، گلنار، گل ڈھاک، ہلدی، مشک

## موافق پتھر

نیلم، مرجان

## موافق اسم اعظم

یَاحَیُّ، یَاقَیُّومُ

## کواکب کا مؤکل یَاروقیائیل

## لوح شمس کی منسوبات

| ۱ | نام کواکب | شمس | ۱۶ | قیام برج | ۲۸ تا ۱۳ دن |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | برج متعلقہ | اسد | ۱۷ | سمت | مشرق |
| ۳ | متعلقہ دن | اتوار | ۱۸ | اعضاء جسم | دل |
| ۴ | برج شرف | حمل ۱۹ درجہ | ۱۹ | جنس | مذکر |
| ۵ | برج ہبوط | میزان ۱۹ درجہ | ۲۰ | مطلوبہ پتھر | سرخ عقیق |
| ۶ | برج وبال | دلو | ۲۱ | حروف ابجد | م، ن، س، ع |
| ۷ | برج اوج | سرطان ۲۰ درجہ | ۲۲ | رنگ | سرخ، زرد |
| ۸ | برج حضیض | جدی ۲۰ درجہ | ۲۳ | تعلق | باپ |
| ۹ | برج فرح | قوس | ۲۴ | رتبہ | بادشاہ صور |
| ۱۰ | برج طرح | جوزا | ۲۵ | حالت | منقلب |
| ۱۱ | عنصر | آتشی | ۲۶ | رفتار | ہمیشہ سیدھی |
| ۱۲ | مزاج | گرم خشک، صفراوی | ۲۷ | ذائقہ | تلخ |
| ۱۳ | حد اتصال | ۱۷ درجہ | ۲۸ | دور اکبر | 6 سال |
| ۱۴ | اثر | سعد اکبر | ۲۹ | مالک فلک | چوتھا آسمان |
| ۱۵ | بخور متعلقہ | لوبان، صندل عود | ۳۰ | مطلوبہ عدد | ۴-۱ |

## 12 برجوں میں شمس کے اثرات

زائچہ میں شمس کے ۱۲ برجوں میں جو جو اثرات ہوتے ہیں درج ہیں۔

### شمس برج حمل میں ہوتو

زائچہ کے اندر شمس برج حمل میں موجود ہوتو صاحب زائچہ اس کی تاثیر سے بڑا دولت مند صاحب جائیداد عزت و مرتبہ کا مالک ہوگا۔ اولاد کا سکھ ملے مذکر اولاد زیادہ ہوگی۔ سفر غیر ممالک درپیش آئیں گے۔ کاروباری ترقی ملے گی۔ حاکم وقت سے خاص تعلقات پیدا کرے خوبصورت شکل وصورت کا مالک ہوگا۔ جس کام میں ہاتھ ڈالے گا کامیابی ہی کامیابی ملے گی، اگر پیدائش کے وقت شمس 19 درجہ کے آس پاس ہوتو یقیناً حاکم وقت ہو سیاست دان، ساری دنیا میں عزت وشہرت پائے گا، صاحب علم ہو البتہ خونی امراض میں مبتلا ہوں گے۔

### شمس برج ثور میں ہوتو

اگر شمس پیدائش کے وقت برج ثور میں ہوتو بڑا خوش غذا، خوش لباس ہوگا، راگ رنگ کا شوقین ہوگا، زندگی عیش وعشرت سے بسر کرے، البتہ عورتوں پر مال بہت ضائع کرے گا، عورت سے لڑائی جھگڑا رہے گا، ازدواجی تعلقات میں کشیدگی رہے گی، عزیزوں ودوستوں سے تکلیف پائے گا، خوشبویات کا شوقین ہوگا، فضول خرچی بھی بہت کرے گا۔

### شمس برج جوزا میں ہوتو

کاروباری فائدہ ہوگا، نزدیکی سفر میں مالی فائدہ ہو، بھائیوں سے مالی فائدہ اُٹھائے گا، علم وعقل کی ترقی ہو، امیدوں میں کامیابی ملے گی، مذہب کا پابند ہو، مشکل وپیچیدہ مسائل کو آسانی سے حل کرنے والا ہو، عزت ومرتبہ پائے گا، گفتگو اچھی کرنے والا ہوگا، حلیم طبع اور خوش مزاج ہوگا، مختلف علوم کے جاننے والا ہوگا، رحم دل ہوگا۔

### شمس برج سرطان میں ہوتو

اگر پیدائشی زائچہ میں شمس برج سرطان میں ہوتو صاحب زائچہ کو والدین سے خصوصاً والدہ سے بہت محبت ہو، زرعی جائیداد کا مالک ہو، پراپرٹی اور مکانات کا مالک ہوگا، بھائیوں سے مالی مفاد ملے گا، دولت منداور آسودہ حال ہوگا البتہ مزاج کا کچھ تیز اور غصہ وال ہوگا، مگر دل کا بُرا نہ ہوگا، ماں باپ کا آرام ملے، زوجہ کا آرام وسکھ ملے گا۔

### شمس برج اسد میں ہوتو

صاحب زائچہ بڑا مستقل مزاج، حاکم وقت، امیر کبیر، رعب ودبدبے والا، عزت ومرتبہ حاصل کرے، مال ودولت بہت پیدا کرنے والا ہوگا، کبھی مفلس ونادار نہ ہوگا۔ غریبوں کا مددگار اور خیر خواہ ہوگا، حاکم وقت سے فائدہ کثیر ملے گا، اولاد کا سکھ ملے، پہلی اولاد لڑکا ہوگا، اولاد میں مذکر زیادہ ہوں گے۔ راہ چلتے دولت ملنے سے امیر کبیر ہوجائے گا، عشق میں کامیابی ملے گی، خوبصورت وخوش گفتار ہوگا۔

### شمس برج سنبلہ میں ہوتو

مال ودولت کافی ہوگی، لوگوں میں عزت ومرتب کا مالک ہوگا، نیک نام اور مذہب کا پابند ہوگا، نیک کاموں کی طرف دھیان زیادہ رکھے گا، گفتگو میں ماہر ہوگا، ذہن عقلمند اور خوش شکل ہوگا، ہر ایک سے محبت کرنے والا ہوگا، البتہ بخار، یرقان اور سر درد زیادہ ہونے کا خطرہ ہے، خرابی خون کا شکار رہے مختلف علوم کے جاننے والا ہوگا۔

### شمس برج میزان میں ہوتو

اولاد سے متفکر رہے گا، زوجہ سے کشیدگی رہے گی، رنجیدہ وپریشان رہا کرے گا، زراعت وکھیتی باڑی کے کاموں سے نقصان اُٹھائے گا، چور کا ڈر رہے، غیر ممالک کا سفر درپیش ہو، ہر کام میں التواء ورکاوٹ پڑی رہا کرے گی، بہت کم خوش نصیب ہوگے، لوگوں سے عداوت رکھے، لڑائی جھگڑے میں دلچسپی زیادہ، حاکم وقت کا خوف رہے گا، عزیزوں ورشتہ داروں سے علیحدگی اختیار کرے، بھائیوں سے لڑائی جھگڑا رکھے، وہمی طبیعت کا مالک ہو، جلد غصہ میں آجائے گا، کمزور صحت کا مالک ہو، کمر میں تکلیف پیدا ہوجائے گی۔

### شمس برج عقرب میں ہوتو

ماں باپ کو سکھ دینے والا ہوگا، رعب ودبدبے کا مالک ہوگا، عقل مند وصاحب علم ہوگا، البتہ لڑائی جھگڑے سے رغبت رکھے گا، بڑا حریص، لالچی اور کنجوس ہوگا، بے رحم سنگدل اور سفاک طبیعت کا مالک ہوگا۔ معاشرے میں کچھ نہ کچھ عزت ومرتبہ ضرور پائے گا، البتہ اس کو آگ کا خوف رہے گا یا آگ سے جلنے کا نشان جسم پر ضرور ہوگا۔

## شمس برج قوس میں ہوتو

اپنے خاندان کے پالنے والا ہوگا، اچھے لوگوں سے میل جول رکھنے والا ہوگا، زوجہ کا سکھ ملے، سفر بیرونی ممالک بکثرت ہوں گے، حج وزیارت کی سعادت نصیب ہو، اعلیٰ تعلیم یافتہ ہوگا، مذہب کا پابند ہوگا، غریب پرور ہوگا، بڑا دولت مند اور صابر ہوگا، عقلمند دانا اور صاحب علم ہوگا، اپنے رشتہ داروں اور عزیزوں کے حق میں اچھا ہوگا اولاد کا سکھ ملے گا۔

## شمس برج جدی میں ہوتو

اولاد سے فکرمند رہے، زوجہ کا سکھ نہ ملے دوسرے لوگوں کی اطاعت میں زندگی بسر کرنی پڑے گی، اپنے عزیزوں ورشتہ داروں کا دشمن بن جائے گا، وہمی وشکی مزاج طبیعت کا مالک ہوگا، غیر ممالک میں زیادہ وقت گزارے گا، آنکھوں کے امراض کی شکایت پیدا ہوجائے گی، حاکم وقت سے ناراضگی پیدا ہوگی، ملازمت میں ترقی بہت مشکل کے بعد ہوا کرے گی، دوست احباب کا خیرخواہ نہ ہوگا، والدین کے لئے اچھا نہیں ہوگا۔

## شمس برج دلو میں ہوتو

ہمیشہ تنگ دست رہے، روپیہ پیدا کرنے کی فکر میں رہا کرے مگر پیدا نہ کر سکے گا، دوسروں کے ماتحت زندگی گزارے گا، دوستوں سے نقصان اُٹھائے، امیدوں میں ناکامی ہو، اولاد کا سکھ نصیب نہ ہوگا، جواء کا عادی ہو، جوا میں دولت ضائع کرے گا، جھوٹ بولنے کا عادی ہو، سخت مزاج، کینہ دل میں رکھنے والا فتنہ باز، جھگڑالو، غلیظ بدن اور ناپاک رہنے والا ہوگا، دنیاوی سکھ وآرام بہت کم نصیب ہوگا، ہر کام میں رکاوٹ والتواء ہوگی، دوستوں کے حق میں اچھا نہ ہوگا۔

## شمس برج حوت میں ہوتو

صاحب زائچہ دولت مند، صاحب عزت ومرتبہ ہو، حاکم وقت سے فائدہ اُٹھائے گا، دشمن مغلوب ہوں گے، تجارت میں فائدہ اُٹھائے گا، آسودہ حال، عزیزوں سے فائدہ اُٹھانے والا، خوش قسمت ہوگا۔

## لوح اوجِ شمس کی تیاری

نام طالب: منور بن فاطمہ

مقصد: تسخیر خلق، حکام، عروج ترقی فتح

نام اور مقصد کی بسط حرفی م ن و ر ب ن ف ا ط م ہ ت س خ ی ر خ ل ق ح ک ا م ع ر و ج ت ر ق ی ف ت ا ح

آیت قرآنی: وَاِلٰهُكُمۡ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحۡمٰنُ الرَّحِيۡمُ (البقرہ ۱۶۳)

آیت بسط حرفی: و ا ل ھ ک م ا ل ھ و ا ح د ل ا ا ل ہ ا ل ا ہ و ا ل ر ح م ن ا ل ر ح ی م

اب دونوں کا امتزاج حرف کیا تو یہ سطر بنی۔ وم ان ل وھ رک ب م ن اف ل ا ھ ط وم اھ ح ت د س ل خ ای ا ر ل خ ھ ل اق ل ح اک ھ او م اع ل ر ر و ح ج م ت ن ر اق ل ی ر ف ح ت ی ح م۔ اب اس کے چار چار جملے بنائے۔

ومان، لوھر، کبمن، افلا، ھطوم، اھصت، دسلخ، ایار، لخھل، اقلح، اکھا، وماع، رروح، جمتن، نراق، لیرف، حتیح، مودود

امتزاجی سطر کے اعداد ۴۹۵۹ - ۳۰ = ۴۹۲۴ / ۴ = ۱۲۳۱

۷۸۶

یا جبرائیل

| ۱۲۳۸ | ۱۲۴۱ | ۱۲۴۴ | ۱۲۳۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۴۳ | ۱۲۳۲ | ۱۲۳۷ | ۱۲۴۲ |
| ۱۲۳۳ | ۱۲۴۶ | ۱۲۳۹ | ۱۲۳۶ |
| ۱۲۴۰ | ۱۲۳۵ | ۱۲۳۴ | ۱۲۴۵ |

شفقیائیل، یا عزرائیل، یا اسرافیل، یا میکائیل

منور بن فلاں علی حُب حسین بنت فلاں حاضر ہووے بحق آیت پاک العجل الساعۃ الوحا

## یہ سب طلسمات پشت پر لکھیں

ابرثا صبرثا صارثا صورثا

۸۸۵ ۱۴۹۳

ومان، لوھر، کبمن، افلا، ھطوم، اھصت، دسلخ، ایار، لخھل، اقلح، اکھا، وماع، رروح، جمتن، نراق، لیرف، حتیح مودود بحق ایں طلسمات واسلم اعظم

# اوجِ شمس سے بے روزگاری کا خاتمہ

از تحریر: حافظ سید محسن علی زنجانی

اس لوح کے استعمال سے صرف 21 دن میں نوکری مل جائے گی اور 21 دن میں ہی موجودہ نوکری عروج میں آ جائے گی۔ تجربہ و آزمائش شرط ہے۔ یہ لوح سنہری کاغذ پر زعفران کشمیری و عرقِ گلاب سے تیار ہوگی۔

**لوح روزگار یہ ہے:۔**

بسم اللہ اوّل والآخر
یا رفتمائیل
یا وھاب

| ۱۷۱۶ | ۱۷۲۲ | ۱۷۲۹ | ۱۷۰۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۷۲۷ | ۱۷۰۴ | ۱۷۱۴ | ۱۷۲۴ |
| ۱۷۰۶ | ۱۷۳۳ | ۱۷۱۸ | ۱۷۱۲ |
| ۱۷۲۰ | ۱۷۱۰ | ۱۷۰۸ | ۱۷۳۱ |

اجب یا رفتمائیل بحق بایا باسِطُ

## ثاقب ارسل جفر ”اوجِ شمس“

از تحریر: منیر احمد میرانی، کراچی

قرآن کریم کی اس آیت سے فائدہ اٹھائیں۔ سورۃ اعراف کی آیت 53۔ ”وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ النَّجُومُ مُسَخَّرَاتٍ بِأَمْرِہٖ o“ اعداد قمری نکال کر لوح ذوالکتاب تیار کریں۔ لیکن لوح دو تیار کریں ایک

درخت انار یا زیتون میں لٹکا دیں اور ایک راست بازو میں باندھیں لوح تیار کرتے وقت باوضو ہوں، علیحدہ کمرہ ہو، کہیں سے پاک صاف اور معطر ہوں، بخور شمس جلائیں، رجال الغیب کا خیال رکھیں، سفید کاغذ پر لکھیں، مشک و زعفران سے اس کو پاس رکھیں، تاثیر ظاہر ہوگی، اس کی برکت سے جمع خلق مطیع و مسخر ہوں گی اور جماعت، خاندان، قوم یا ماحول میں مقبولیت حاصل ہوگی۔ دعائے خیر میں شاہ زنجانی، خاندان اور مجھ عاجز کو ضرور یاد رکھیں۔ آیت کے اعداد قمری (2499) ہیں۔

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۵ | ۴ |

۷۸۶
جبرائیل

| والقمر | ۱۵۵۲ | ۱۳۳ | والشمس |
|---|---|---|---|
| ۱۳۴ | ۴۳۶ | ۲۷۷ | ۱۵۵۱ |
| ۴۳۹ | ۱۳۵ | ۱۵۵۰ | ۳۷۵ |
| مسخرات بامرہ | ۳۷۶ | ۴۳۸ | والنجوم |

میکائیل — اسرافیل — عزرائیل

# اعجاز الجفر اوجِ شمس

از تحریر: ملیحہ زیدی، ملتان

اگر وقت مقررہ پر یہ لوح آپ تیار کر لیں تو سمجھ لیں زندگی میں انشاءاللہ انقلاب آ جائے گا، دن دُگنی رات چوگنی ترقی ہوگی، ہر چھوٹا بڑا اُس کی عزت کرے گا، غرض

عروجِ کمال ایسا ملے گا کہ ایک دفعہ تو بادشاہی کا لطف آئے گا، شمس کی ساعت میں بخولِ صندل سرخ جلا کر سونا (Gold) چاندی یا تانبا پر کندہ کرلیں۔ یہ نقش قرآن مجید کی آیت قل اللھم مالك الملك تابغیر حساب ٥ کا ہے۔ جو کہ سیارہ شمس سے منسوب ہے، پہلے یہ نقش حسب رفتار لکھیں، پھر اس کے گرد 41 بار (م) لکھیں۔ دس دس بار تینوں طرف اور گیارہ بار نیچے جیسا کہ نقش کے نیچے لکھا ہے۔ پھر نقش کے چاروں طرف سریانی اسم اعظم لکھیں گے۔

جب لوح تیار ہو جائے تو اِس پر عطر گلاب لگا کر اور طلوعِ آفتاب کے وقت اس لوح کو شیشے کے جار میں ڈال کر سورج کے سامنے رکھیں۔ لیکن جگہ اونچی ہو، جیسے چھت وغیرہ۔ جب آفتاب غروب ہو تو اندر کمرہ میں رکھ دیں۔ یہ عمل سات دن متواتر کیا جائے گا، پھر اس لوح کو زرد رنگ کے ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر پاس رکھیں۔ کبھی کبھی اس پر عطر گلاب لگا دیا کریں، اگر ہو سکے تو روزانہ طلوعِ آفتاب کے وقت آیت مبارکہ 81 بار یا 7 بار پڑھ لیا کریں تو بہت جلد اثرات ظاہر ہوں گے۔ یہ نقش سِرّ الجمیل کتاب سے ماخذ ہے، لیکن میرے بارہا تجربہ میں آچکا ہے، اس لیے لکھ رہی ہوں۔ نقش درج ذیل ہے:

آاا # اااا ھ ، ☆
۷۸۶
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲۰۵ | ۴۲۰۹ | ۴۲۱۲ | ۴۱۹۸ |
| ۴۲۱۱ | ۴۱۹۹ | ۴۲۰۴ | ۴۲۱۰ |
| ۴۲۰۰ | ۴۲۱۴ | ۴۲۰۷ | ۴۲۰۳ |
| ۴۲۰۸ | ۴۲۰۲ | ۴۲۰۱ | ۴۲۱۳ |

عزرائیل — میکائیل — اسرافیل
آاا # اااا ھ ، ☆




اِن اعداد سے ایک مخمس تیار کریں، اس کے نیچے عزیمت تسخیر لکھیں۔ یہ سونے کے پترہ پر لکھیں یا چاندی پر کندہ کریں، بعدازاں اس پر سونے کا پانی چڑھایا جا سکتا ہے۔

سرخ کپڑے میں لپیٹ کر بازو پر باندھ لیں اور مذکورہ دعا یا آیت کا ورد کریں۔ روزانہ سورج کے سامنے کھڑے ہوتے بھی ضرورت نہ ہے۔ کیونکہ دیکھا گیا ہے کہ کراچی جیسے شہروں میں کئی کئی منزلہ فلیٹوں میں زندگی بسر ہوتی ہے، وہاں سورج کا نظارہ کرنا خاص مشکل ہوتا ہے، علاوہ ازیں مصروف ترین زندگی میں کاروبارِ زندگی کو رواں دواں رکھنے کے لیے گھر سے سورج طلوع ہونے سے قبل جانا پڑتا ہے۔ سورج والا عمل کیسے کیا جائے، اسی مشکل کے پیشِ نظر یہ عمل جدید لکھ رہا ہوں۔ مثال حاضر ہے:

(1) نام سائل: شہزاد احمد ہمدانی معہ والدہ: 1045

(2) مقصد: بحالی عہدہ: 3407

(3) آیت مبارکہ: اعداد: 12506

میزان: 16958

نقش مخمس بلا کر پُر نہ ہوگا، اس لیے اسم الٰہی کا اضافہ کیا: 117

اعداد ہوئے: 17075

– 65

3402 = 5 ÷ 17010

**مرحلہ نمبر2:**

(1) نام و عہدہ کے اعداد: 4452 = 3407 + 1045

(2) آیات و اسمِ الٰہی کے اعداد: 12623

امتزاج دیا: 2 – 11 = 29 = 124642532

حروف بنے: ب ج ھ ب د و د ب ا ط ب اا ب

موبائل نمبر: 7 - 34 = 0336 2401942

حروف: ب د ط ا د ب و ج ج د ج ز

**حروف نمبر1:** ب ج د ھ ب د و د ب ا ط ب اا ب

**حروف نمبر2:** ب د ط ا د ب و ج ج د ج ز

امتزاج: ب ب ج دھ ط ب ا د د و ب دو ب ج اج ط د ب ج از اپ

بجدائیل ھطبائیل دودبائیل دوبجائیل اجطدائیل بجازابائیل

ہر مؤکلات نقش کے چاروں طرف لکھیں گے۔

۷۸۶

بجدائیل جبرائیل هطبائیل

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۴۱۵ | ۳۴۱۱ | ۳۴۰۲ | ۳۴۲۳ | ۳۴۱۹ |
| ۳۴۲۱ | ۳۴۱۲ | ۳۴۰۸ | ۳۴۰۴ | ۳۴۲۵ |
| ۳۴۲۲ | ۳۴۱۸ | ۳۴۱۴ | ۳۴۱۰ | ۳۴۰۶ |
| ۳۴۰۳ | ۳۴۲۴ | ۳۴۲۰ | ۳۴۱۶ | ۳۴۰۷ |
| ۳۴۰۹ | ۳۴۰۵ | ۳۴۲۶ | ۳۴۱۷ | ۳۴۱۳ |

سرافیل عزرائیل

قسمت کیلئے طلسم ترقی دولت تیار کرتا ہوں یہ لوح خالص چاندی کی پلیٹ پر کنندہ کر کے پاس رکھیں پھر اسمِ اعظم مخفی یَا عَزِیْزُ یَا لَطِیفُ نَصرٌ مِنَ اللہِ وَ فَتحٌ قرِیْب (450) مرتبہ پڑھا کریں۔ یہ لوح ترقی دولت کو ایسے کھینچے گی کہ ایک سال کے اندر اندر کروڑ پتی بن جائیں گے۔ اللہ پاک غیب سے ایسے اسباب پیدا فرمائیگا کہ ایک سال کے اندر کروڑ پتی بن جائیں گے آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور عامل شاہ زنجانی صاحب کے حق میں دُعائے خیر کریں۔ اور میرے صاحبزادے شہزادہ سیّد محمد ابوعبداللہ کے حق میں بھی دُعائے خیر کریں۔




| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۷ | ۱۰ | ۱۹۳۲۱ |
| ۱۹۳۲۲ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۵ | ۲ | ۱۹۳۲۳ | ۱۲ |
| ۱۱ | ۱۹۳۲۴ | ۱ | ۶ |

رمکاریہ جفر

# اوجِ شمس

از تحریر: سیّد شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

اوجِ شمس ہر سال گیارہ جولائی کو آتا ہے۔ اس وقت کی مناسبت سے ایک ایسا عمل پیش کرتا ہوں جن بہن بھائیوں و شرف مشتری، اوجِ مشتری میں فائدہ نہ دیا ہو۔ اور نقصان ہوا ہو تو اس وقت کی مناسبت سے آئینہ




از تحریر:۔ منور حسین مٹھے شاہی، اسلام آباد

# تسخیرِ خلق، تسخیر مستورات مُعظمہ، تسخیر حکام، رجوع خلق

**اوجِ زہرہ کا وقت 24 جولائی 2017ء 20:32 تا 25 جولائی 2017ء 17:33**

ناراض دوستوں کے دلوں کو ملانے، محبوب کی تسخیر، میاں کی ناراضگی کو دور کرنے، افسران کو تسخیر کرنے، دشمن کو دوست بنانے کیلئے۔

زہرہ دور فلک طے کرتا ہوا جب برج حوت کے 27 درجہ پر آتا ہے۔ تو اس ایک خاص تاثیر پیدا ہوتی ہے۔ کاروبار میں اضافہ کے لئے یہ ایک مؤثر وقت ہے دکانداروں کے لئے خصوصاً یہ وقت مؤثر ہے۔ تسخیر حکام، تسخیر خلق، رجوع خلق اور قوم یا خلقت پر بزرگی حاصل کرنے کے لئے سال بھر میں یہ ایک مؤثر وقت آتا ہے اور وہ لوگ جن کا خلقت کی آمد سے تعلق نہیں ان کے لئے تسخیر خلق کی ضرورت ہوتی ہے۔ یعنی اپنے حلقے کے ساتھ کام کرنے والوں، افسران، خاندان اور قوم میں برتری ہو لہٰذا اس وقت سے ضرور فائدہ اُٹھائیں۔

## ستارہ زہرہ کے متعلقہ روزگار و کام

عورتوں کے زیورات کی خرید و فروخت، عورتوں کی آرائش و زیبائش کا سامان، فروٹ مرچنٹ، زیورات، فلم، تھیٹر، معمہ بازی، تفریحات راگ رنگ، اداکاری، خوشبویات کا کاروبار، آرٹسٹ، شادی دفتری، مٹھائی کی دوکان، فوٹو گرافری، موسیقی، ہوٹل، کھانے پینے کی اشیاء کا کاروبار، سونے چاندی کی خرید و فروخت، درزی۔

## ستارہ زہرہ کا حلیہ

خوبصورت آنکھیں، سیاہ بال، راگ رنگ کا شوقین، دراز قد، چھوٹا سر، کشادہ پیشانی، بیمار جسم، گول چہرہ، پیوستہ ابرو، تنگ منہ، کان بڑے، ناک پر نشان، بڑی ٹھوڑی۔

## ستارہ زہرہ کے امراض

حرارت جگر، خفقان، مالیخولیا، دردسر۔ امراض جو غلبہ تپ دموی، امراض العبیان، بلغم و سودا، بیہوشی، امراض شکم، امراض گردہ، کم سننا، جنسی امراض اور زنانہ و مردانہ پوشیدہ امراض۔

## ستارہ زہرہ کی غذائیں

روٹی، گاجر، سموسہ، زردہ، پلاؤ، میوہ، املی، پودینہ، میٹھی روٹی جلوہ، شیرمال، اچار، لیموں، گوشت بر، مور کا گوشت۔

## بخور زہرہ

زعفران، صندل سفید، کافور، عنبر، مشک، شنگرف۔

## موافق پتھر زہرہ

اوپل، سبز پکھراج۔

## موافق اسم اعظم

یَا کَافِیُ یَا غَنِیُّ

## کواکب کا مؤکل یا عینیائیل

## لوح زہرہ کی منسوبات

| # | | | # | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | نام کواکب | زہرہ | ۱۶ | قیام برج | ۲۷ تا ۳۰ دن |
| ۲ | برج متعلقہ | ثور، میزان | ۱۷ | سمت | مغرب، جنوب، مشرق |
| ۳ | متعلقہ دن | جمعہ | ۱۸ | اعضاء جسم | مقعدہ |
| ۴ | برج شرف | حوت 27 درجہ | ۱۹ | جنس | مونث |
| ۵ | برج ہبوط | سنبلہ 27 درجہ | ۲۰ | مطلوبہ پتھر | الماس، ہیرا |
| ۶ | برج وبال | عقرب، حمل | ۲۱ | حروف ابجد | ف، ص، ق، ر |
| ۷ | برج اوج | جوزا 22 درجہ | ۲۲ | رنگ | گندمی |
| ۸ | برج حضیض | قوس 22 درجہ | ۲۳ | تعلق | خاوند + بیوی |
| ۹ | برج فرح | اسد | ۲۴ | رتبہ | خدمتگار |
| ۱۰ | برج طرح | دلو | ۲۵ | حالت | ثابت |
| ۱۱ | عنصر | بادی | ۲۶ | رفتار | اُلٹی سیدھی |
| ۱۲ | مزاج | بلغمی سردتر | ۲۷ | ذائقہ | ترش |
| ۱۳ | حد اتصال | 7 درجہ | ۲۸ | دور اکبر | 20 سال |
| ۱۴ | اثر | سعد اصغر | ۲۹ | مالک فلک | تیسرا |
| ۱۵ | بخور متعلقہ | عود، لوبان | ۳۰ | مطلوبہ عدد | ۶ |

## 12 برجوں میں زہرہ کے اثرات

زائچہ میں زہرہ کے ۱۲ برجوں میں جو جو اثرات ہوتے ہیں درج ہیں۔

**1۔ زہرہ برج حمل میں ہو تو:۔** زائچہ میں زہرہ برج حمل میں بیٹھا ہو تو اس کی وجہ سے مولود غیر ممالک کا سفر بہت کرنے والا ہوگا، کافی

خوش نصیب اور خوش قسمت ہوگا، قرض دار بھی ہو جائے گا، زوجہ و اُولاد کا سکھ کم ملے گا، دولت کا نقصان خود ہی کرنے والا ہوگا، منتشر خیالات کا مالک ہوگا، لڑائی جھگڑے میں نقصان اُٹھانے والا ہو، روپیہ پیسہ اور عورتوں کے لئے فتنہ و فساد پیدا کرنے والا ہوگا، دشمنوں کا خوف رہے گا، زندگی واجبی سی گزرے گی، البتہ اچھی شکل وصورت کا مالک ہوگا، منہ پر کسی زخم یا تل کا نشان بھی ہوگا۔

**2۔ زہرہ برج ثور میں ہوتو:**۔ مال و دولت کافی پیدا کرے گا، مختلف علوم کا جاننے والا، نیک خیالات اور پاکیزہ ذہن کا مالک ہوگا، سخی اور فیاض طبیعت کا مالک ہوگا، بہت خوبصورت اور اچھی شکل وصورت کا مالک ہوگا، ذہین اور عقلمند ہوگا، البتہ زنانہ عادات اطوار کا مالک ہوگا، عورتوں پر مال و دولت کو خرچ کرنے والا ہو، عیش پر بہت اور راگ رنگ کا شوقین ہو، گانے بجانے کو پسند کرے گا، عورتوں سے تعلقات رکھے گا۔

**3۔ زہرہ برج جوزا میں ہوتو:**۔ معاشرے میں عزت و احترام کی نظر سے دیکھا جائے گا، مال و دولت کثیر تعداد میں اکٹھا کرے گا، عقلمند اور ذہین ہوگا، مختلف علوم کے جاننے والا ہوگا، سفر بکثرت کرے گا، بھائیوں سے تعلقات اچھے رکھے، بہنوں کی تعداد یا پھر اُولاد میں لڑکیوں کی تعداد زیادہ ہوگی، دوسروں کے احسان کو یاد رکھنے والا خوش خلق اور خوبصورت گفتگو کرنے والا ہوگا، غیر عورتوں سے تعلقات رکھنے، راگ رنگ کا شوقین ہوگا، مختلف زبانوں کا جاننے والا ہو بھائیوں سے مالی فائدہ اُٹھائے گا۔

**4۔ زہرہ برج سرطان میں ہو تو:**۔ زائچہ میں زہرہ برج سرطان میں ہوتو اس کی تاثیر سے صاحب زائچہ بڑی کوششوں کے بعد کچھ مال اکٹھا کر سکے گا، غیر عورت سے تعلقات رکھنے والا ہوگا، احسان فراموش اور کم ظرف قسم کا انسان ہوگا، عقلمند اور ذہین ہوگا، والدہ سے زیادہ رکھنے والا ہوگا، اچھی تعلیم حاصل کرے گا، زندگی کا اختتام اچھے حالات میں ہوگا، نیک کاموں کی طرف توجہ کم رکھے۔

**5۔ زہرہ برج اسد میں ہو تو:**۔ دولت کا خود ہی نقصان کرنے والا ہوگا، اُولاد کا سکھ کم ملے گا، غیر عورتوں سے رابطہ رکھے گا، زوجہ اُولاد سے جدائی اختیار کرے، نفسانی خواہشات میں مبتلا رہے، البتہ دشمنوں پر غالب رہے گا، دوستوں میں ہر دلعزیز ہوگا، لاٹری بانڈ سے کافی دولت اکٹھی کرے گا، مگر فضول خرچی کے باعث خود ہی ضائع کردے گا۔

**6۔ زہرہ برج سنبلہ میں ہو تو:**۔ دوسروں کی اطاعت میں زندگی گزارنے والا ہوگا، سفر میں فائدہ نہ ہوگا، بے مقصد غیر ملکی سفر درپیش ہوگا، برے آدمیوں سے دوستی زیادہ رکھے گا، چوروں کا خطرہ درپیش رہے گا، کم عقل اور بے وقوف ہوگا، قوت فیصلہ کی کمی ہوگی، دوستوں میں غیر مقبول شخصیت ہوگا، بے عزت و بے آبرو ہوگا، اکثر امراض میں مبتلا رہے گا، صحت کے مسائل کا شکار رہے گا، خرید وفروخت میں نقصان اُٹھائے گا۔

**7۔ زہرہ برج میزان میں ہوتو:**۔ مالی حالت بہت اچھی رہے گی، عقلمند اور صاحب علم ہوگا، بھائیوں سے تعلقات اچھے رکھے گا، زوجہ کا سکھ اور گھریلو ازدواجی زندگی میں آرام نصیب ہوگا، شریک کاروبار سے فائدہ ہو، کھانے پینے کا شوقین ہوگا، سفر کرنے کو زیادہ پسند کرے۔ اچھی گفتگو کرنے والا، ایک سیرت اور پاکیزہ، دل و دماغ کا مالک ہوگا، لوگوں میں عزت واحترام کی نظر سے دیکھا جائے گا، دشمنوں پر غالب رہے گا، تجارت میں نفع اُٹھائے گا، حلال رزق کمانے والا، نیک سیرت اور اچھی شخصیت کا مالک ہوگا۔

**8۔ زہرہ برج عقرب میں ہوتو:**۔ زندگی میں سفر بہت کرنے والا ہوگا، خرید وفروخت کے کاموں میں نقصان اُٹھائے گا، لوگوں کے کاموں میں دلچسپی نہ رکھے، وراثت کے معاملات میں بھائیوں سے جھگڑتا رہے گا کمزور جسم کا مالک ہوگا، برے لوگوں کی صحبت کو زیادہ اختیار کرنے والا ہو، بدکار اور بدصحبت میں رہے، زمین و جائیداد کا سکھ کم نصیب ہو، سفر میں فائدہ نہ اُٹھائے گا، اُولاد سے علیحدگی اختیار کرے، زوجہ کے ساتھ تعلقات خراب رکھے، بے مقصد گفتگو کرنے والا ہوگا۔

**9۔ زہرہ برج قوس میں ہوتو:**۔ سفر میں مالی نقصان اُٹھائے، مذہب سے دور رہنے والا ہو، کم علم اور پڑھائی میں دلچسپی نہ رکھے گا، مالی حالت اچھی نہ ہو، جو کچھ بھی کمائے گا اپنی قوت بازو اور محنت سے ہی کمائے گا، اپنے سے بڑوں کا لحاظ نہ رکھنے والا ہو، کم ہمت اور مایوس ذہن کا مالک ہوگا، قانونی معاملات میں پریشانی اُٹھائے گا۔ اپنے اعتقاد پر قائم نہ رہے، دوسروں کا محتاج اور دست نگر رہے گا۔

**10۔ زہرہ برج جدی میں ہوتو:**۔ اس کی وجہ سے صاحب زائچہ اعلیٰ تعلیم یافتہ حکومت وقت سے فائدہ اُٹھانے والا، والدین کا خدمتگار، تجارت سے نفع ملے، معاشرے میں عزت و مقام حاصل کرے، سفر سے مالی فائدہ بہت اُٹھائے گا، اپنے عزیز و اقارب کا پسندیدہ شخصیت ہو۔ دشمنوں پر غالب رہے، اعلیٰ ملازمت ملے، جس کام کو کرے گا کامیابی اُٹھائے گا، بہادر ہوگا۔

**11۔ زہرہ برج دلو میں ہوتو:**۔ اُمیدوں میں ناکامی اُٹھائے، غربت وافلاس کی زندگی بسر کرنے والا، دوسروں کے ماتحت زندگی میں ناکامی اُٹھائے، جھوٹ، غیبت، فسادی اور دوسروں کی نظر میں حقیر حیثیت رکھنے والا ہو، قرضدار رہے، قانونی گرفت میں آجائے ہمیشہ دکھی اور پریشان حال رہے گا، برے کاموں کی طرف

توجہ زیادہ رکھنے غلیظ بدن اور ناپاک رہا کرے، دنیاوی زندگی کا آرام وسکون میسر نہ آئے، جس کام کو کرے گا، اس میں پریشانی، رکاوٹ دیکھے۔

**12۔ زھرہ برج حوت میں ھوتو:**۔ اعلیٰ تعلیم یافتہ علم وعقل اور ذہانت سے بھرپور ہو، اعلیٰ دماغی، صلاحیتوں کا مالک ہو، خوبصورت بدن اور خوبصورت شکل وصورت کا مالک ہوگا، غریبوں کا پریشان حال اور مددگار رہوگا، حاکم وقت سے فائدہ اُٹھائے، زندگی عیش وعشرت سے گزارے گا، بڑا زمیندار ہو، خاندان میں عزت ومرتبہ پائے، اور خاندان کا نام روشن کرنے والا ہوگا، زوجہ اور اُولاد کا سکھ نصیب ہو، بہنوں کی تعداد زیادہ ہو، یا پھر اُولاد میں لڑکیاں زیادہ ہوں گی، مرضی سے شادی کرے گا، تجارت میں فائدہ کثیر اُٹھائے، کھانے پینے اور لباس پہننے کا بہت شوقین ہوگا، زندگی کی تمام آسائشیں وآرام میسر ہوں گے۔

(اسی وجہ سے عاملین پورا سال اس مبارک وسعد موقع کا انتظار کرتے ہیں)

## لوحِ شرفِ زھرہ کی تیاری

عمل حُب **جفری عمل** حاضری مطلوب

اس عمل میں قرآن کریم کی سورۃ توبۃ کی آیت نمبر 128 کی روحانی قوت کو استعمال میں لایا گیا ہے لَقَدۡ جَآءَكُمۡ رَسُوۡلٌ مِّنۡ اَنۡفُسِكُمۡ عَزِيۡزٌ عَلَيۡهِ مَا عَنِتُّمۡ حَرِيۡصٌ عَلَيۡكُمۡ بِالۡمُؤۡمِنِيۡنَ رَءُوۡفٌ رَّحِيۡمٌ ''شیخ مغربی فرماتے ہیں کہ اگر کسی ایک شخص کو مسخر کرنا ہو تو مندرجہ بالا آیت مجید عزیز علیہ تک لیں گے۔

**مثال:**۔ عمل حاضری مطلوب **طالب:**۔ منور **مطلوب:**۔ حسین

**آیت:**۔ لَقَدۡ جَآءَكُمۡ رَسُوۡلٌ مِّنۡ اَنۡفُسِكُمۡ عَزِيۡزٌ عَلَيۡهِ

سمجھانے کی غرض سے صرف طالب اور مطلوب کے ناموں کی تکسیر کی جارہی ہے لیکن آپ اوّل نام طالب معہ والدہ پھر مکمل آیت کریمہ اور آخر میں نام مطلوب معہ والدہ لیں گے۔ تب تکسیر مکمل اور درست ہوگی۔

### تکسیر

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ن | ی | س | ح | ر | و | ن | م | سطراوّل:۔ |
| ر | ح | و | س | ن | ی | م | ن | |
| ن | س | ی | و | م | ح | ن | ر | |
| م | و | ح | ی | ن | س | ر | ن | زمام:۔ |
| ن | ی | س | ح | ر | و | ن | م | سطرآخر:۔ |

اب تکسیر کے چاروں کونوں اور قلب سے حروف ترتیب سے حاصل کریں۔

**حروف:** م ن ن م ن س م و میزان

اعداد: ۴۰ ۵۰ ۵۰ ۴۰ ۵۰ ۶۰ ۴۰ ۶ ۳۳۶

اب کلمہ ائیل کے عدد ۴۱ منہا کئے باقی =۲۹۵ اب ۲۹۵ کے حروف بنائے ھص رائیل لگا تو خلیفہ تکسیر ھمرائیل پیدا ہوا۔ جسے لوح کے پیچھے مطلوب کے سر پر لکھنا ہوگا۔ اب نقش مخمس پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| طالب | منور | ۲۹۴ |
| مطلوب | حسین | ۱۲۸ |
| آیت | لَقَدۡ جَآءَكُمۡ رَسُوۡلٌ مِّنۡ اَنۡفُسِكُمۡ عَزِيۡزٌ عَلَيۡهِ | ۱۰۴۴ |
| میزان | | ۱۴۶۶ |

کل میزان: ۱۴۶۶-۶۰=۱۴۰۶/۵=۲۸۱ کر(۱) خانہ نمبر ۲۱ میں دیں۔

### نقش کی چال

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۱ |
| ۲۰ | ۲۱ | ۲ | ۸ | ۱۴ |
| ۳ | ۹ | ۱۵ | ۱۶ | ۲۲ |
| ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۴ | ۱۰ |
| ۲۴ | ۵ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |

۷۸۶

یا جبرائیل

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۸۷ | ۲۹۳ | ۲۹۹ | ۳۰۶ | ۲۸۱ |
| ۳۰۰ | ۳۰۱ | ۲۸۲ | ۲۸۸ | ۲۹۴ |
| ۲۸۳ | ۲۸۹ | ۲۹۵ | ۲۹۶ | ۳۰۳ |
| ۲۹۱ | ۲۹۷ | ۳۰۴ | ۲۸۴ | ۲۹۰ |
| ۳۰۵ | ۲۸۵ | ۲۸۶ | ۲۹۲ | ۲۹۸ |

کھیعص یا اسرافیل

حمعسق یا عزرائیل

منور بن فلاں علی حُب حسین بنت فلاں حاضر ہووے

بحق آیت پاک العجل الساعۃ الوحا

**طریقہ:** ایک نقش طالب کو پاس رکھنے کو دیں دوسرا نقش کسی پھلدار درخت کے ساتھ لٹکائیں جبکہ بقیہ گیارہ نقش نقوش کو خوشبودار ئیل میں پاک روئی میں لپیٹ کر چراغ گل یا مسی میں بعد نماز عشاء علیحدہ کمرے میں جلائیں۔ چراغ کا رُخ خانہ مطلوب کی طرف رہے۔ قوی تصور سے کام لیں اور جب تک چراغ جلتا رہے۔ پاس بیٹھ کر آیت کریمہ کا ورد زبان پر جاری رکھیں۔ انشاء اللہ گیارہ یوم نہ گزریں گے کہ مطلوب دہلیز پر سر رکھ دے گا۔ بہت ہی مجرب اور آزمودہ عمل ہے۔ خدا رب جلیل آپ کو کامیابی فرمائے اور میری یہ بھی دُعا ہے رب کریم ایسے اعمال جاہل کی آنکھ سے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے دور رکھیں۔ **آمین**

